ایک کسوف خسوف کا نشان ہے۔ مولوی جب تک یہ نشان پُورا نہیں ہوا تھا رو رو کر اس حدیث کو پڑھا کرتے تھے۔ مولوی محمد لکھو کے والے نے اپنی کتاب احوال الآخرت میں اس نشان کو بڑے زور شور سے بیان کیا ہے کہ مہدی کے زمانہ میں رمضان کے مہینے میں کسوف اور خسوف ہوگا۔ دار قطنی کھول کر دیکھ لو کہ کیا یہ حدیث اس میں موجود ہے یا نہیں؟ لیکن جب یہ نشان پورا ہوا اور نہ ایک دفعہ بلکہ دو مرتبہ۔ ایک مرتبہ اس ملک میں ہوا۔ دوسری مرتبہ امریکہ میں ہوا۔ اس میں حکمت یہ تھی کہ تا دو مرتبہ حجت پُوری ہو جاوے اور اس ملک میں اس لئے کہ چونکہ وہ ملک عیسائی مذہب کی اشاعت کرتے ہیں۔ ان پر بھی اتمام حجت ہو۔ اب بتاؤ کہ علاوہ اور بے شمار نشانات کے یہ زبردست نشان ظاہر ہوا۔ اور اس کو پورا ہوئے بھی دس گیارہ سال گذر گئے۔ اگر حقیقی مدعی موجود نہ تھا تو پھر یہ نشان کس لئے ظاہر ہوا؟ نشان پورا ہو چکا مگر تم ابھی تک حقیقی دعویدار کو دجّال اور واجب القتل کہے جاتے ہو۔ میرے ایک دوست نے بیان کیا کہ جب یہ نشان پورا ہوا تو ایک مولوی غلام مرتضیٰ نام نے خسوف قمر کے وقت اپنی رانوں پر ہاتھ مار مار کر (جیسے کوئی سیاپا کرتا ہے۔ ایڈیٹر) کہا کہ اب دُنیا گمراہ ہو گی۔ خیال تو کرو کیا وہ خدا تعالیٰ سے بڑھ کر دُنیا کا خیر خواہ تھا۔ اس نے کیسی غلطی کھائی۔ اگر انصاف اور خدا ترسی ہوتی تو میرے معاملہ میں اس کے بعد خاموش ہو جاتے۔ مگر نہیں اور بھی دلیر ہوئے۔ یہ کسوف خسوف کا نشان حدیث ہی میں بیان نہیں ہوا۔ بلکہ قرآن مجید نے بھی اس کو بیان کیا ہے۔ ملفوظات جلد ۹ صـ ۱۵۷

ہم نے اس بات سے کبھی انکار نہیں کیا کہ پہلے بھی رمضان میں کبھی کسوف خسوف ہوا ہو بلکہ ہم تو نظام شمسی کے قائل ہیں اور ایمان رکھتے ہیں کہ ممکن ہے کبھی پہلے بھی ایسا واقعہ ہو گیا ہو۔ ہمارا دعویٰ تو صرف یہ ہے کہ جن شرائط اور لوازم کا ذکر حدیث دار قطنی میں درج ہے ایسا آج سے پہلے کبھی واقعہ نہیں ہوا مثلاً اس حدیث میں صاف تاریخ مقرر کی گئی ہے کہ چاند گرہن اپنے گرہن کی مقررہ تاریخوں میں سے اول تاریخ میں اور سُورج گرہن اپنے گرہن کی مقررہ تاریخوں میں سے ان کے نصف میں یعنی تیرھویں چاند اور اٹھائیسویں کو سُورج گرہن ہوگا اور اس وقت پہلے سے ایک مدعی مہدویت کا دعویٰ موجود ہوگا نہ کہ سُورج گرہن اور چاند گرہن کو دیکھ کر دعویٰ کرے گا بلکہ وہ پیشتر ہی سے دعویٰ موجود ہوگا اور اس کی تائید اور نصرت کے واسطے آسمان پر اس طرح سے چاند اور سورج گرہن ہوگا اور علاوہ ازیں اور اور نشانات زمینی و آسمانی اور دلائل و براہین سے اپنے دعویٰ کو مبرہن کرتا ہوگا اور اس کا دعویٰ خوب طرح سے شہرت پا کر دُور دُور اطراف میں مشہور ہو گیا ہوگا۔

پس کیا عبد الحکیم نے ایسا بھی ثبوت دیا ہے کہ وہ پہلے گرہن جو رمضان میں واقع ہوئے تھے ان میں سے کوئی ان شرائط و لوازم اور قید تاریخ سے بھی واقع ہوا تھا؟ اور کیا اس وقت پہلے اس کے کہ وہ اس طرح کا موعودہ کسوف خسوف ظہور میں آوے کوئی مدعی مہدویت اور مسیحیت موجود تھا جس نے اپنے دعویٰ کو عام کتب کے ذریعہ سے شائع بھی کیا ہو اور اس کا دعویٰ دنیا میں شہرت یافتہ ہو اور پھر اس کے ساتھ کوئی آسمانی یا زمینی نشان اور تائیدات بھی موجود ہوں یا قرآن و حدیث سے مبرہن کیا گیا ہو۔ ہمارا مطالبہ تو ان شرائط و لوازم کے ساتھ کسوف خسوف ثابت کرنے کا ہے۔

دیکھو اس واقعہ کا بیان تو انگریزی اخبارات مثل سول ملٹری اور پاؤنیر وغیرہ نے بھی کر دیا تھا کہ اس ہیئت کذائی سے اس سے پہلے کبھی کوئی واقعہ ظہور میں نہیں آیا۔ اس سے بڑھ کر دجل اور بے ایمانی کیا ہو گی کہ سب لوازم کو ترک کر کے صرف ایک بات کو ہاتھ میں لے کر اعتراض کر دینا۔ دکھانا تو یہ چاہیئے تھا کہ ایسا نشان ظاہر ہونے سے پہلے کہ وہ مقررہ تاریخوں میں ظاہر ہوا ہو، کوئی مدعی بھی موجود ہو۔ پھر اُس نے دعویٰ بھی کیا ہو۔

اس دعویٰ کی اشاعت بھی کی ہو اور اس کو آیات و نشانات ارضی و سماوی اور دلا[ئل] قاطعہ سے مبرہن بھی کیا ہو۔ یونہی زبان اعتراض ہلا دینے سے کیا ہوتا ہے۔ اس طر[ح] سے تو تمام نبوت کا خاتمہ ہو سکتا ہے۔ ملفوظات جلد ۱۰ صـ ۱۹۵

اس صدی میں سے بیسواں سال بھی شروع ہو گیا مگر اُن کا مجدد اب تک ن[...]
آسمان نے رمضان کے **کسوف خسوف** سے گواہی دی اور یہ گواہی نہ صرف سُنیو[ں کی]
کتاب دار قطنی میں درج ہے بلکہ شیعوں کی کتاب اکمال الدین نے بھی جو نہایت معتبر [...]
جاتی ہے یہی حدیث کسوف و خسوف کی مہدی موعود کی علامت لکھی ہے مگر پھر بھی ان لوگ[وں نے]
صریح بے ایمانی سے اس حدیث کو بھی رد کر دیا۔ کیا باوجود اتفاق دو فرقوں کے پھر بھ[ی]
حدیث صحیح نہیں؟ نزول المسیح۔ روحانی خزائن جلد 18 صفحہ 385

## نشانوں کو دیکھنا اور پھر تکذیب کرنا

کیا اس سے زیادہ کوئی اور شرارت ہو گی۔ کیا خسوف کسوف رمضان میں نہیں [...]
کیا شیعہ اور سُنی دونوں فریق کی کتابوں میں یہ حدیثیں موجود نہیں؟ کیا بجز میر[ے]
کسی اور مدعی کے وقت ہُوا؟ اور کون ہے جس نے کہا کہ یہ میرے [...]
ہُوا؟ اور یہ کہنا کہ یہ حدیث صحیح نہیں یہ دوسرا ظلم ہے۔ اے نادانوں جبکہ یہ حد[یث]
سُنیوں اور شیعوں دونوں فریق کی کتابوں میں موجود ہے اور پھر علاوہ اس کے خدا [...]
حدیث کے مضمون کو واقع کر کے اس کی صحت ثابت کر دی تو یہ حدیث تو اور تم[ام]
حدیثوں کی نسبت اوّل درجہ کی قوی ہو گی کیونکہ نہ صرف یہ کہ دو فریق اس کے محا[...]
چلے آئے ہیں بلکہ خدا نے اس حدیث کی پیشگوئی کو پُورا کر کے اس کی سچائی پر مُہ[ر]
کر دی اور اس سے علاوہ یہ کہ پہلی کتابوں میں بھی مسیح موعود کی علامت خسوف [...]
کسوف لکھا ہے اور یہ حدیث کتاب دار قطنی اور اکمال الدین میں ہے جس [...]
انہوں نے کوئی جرح نہیں کی۔ اور یہ امر کہ خسوف کسوف مہدی موعود کی علام[ت]
کیوں ٹھہرایا گیا یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس کا انکار جو زمین پر ہو رہا [...]
یہ موجب **غضب الٰہی** ہے چنانچہ بعد اس کے زمین پر وہ غضب بذریعہ طا[عون]
ظاہر ہو گیا۔ غرض اللہ تعالیٰ نے چاہا کہ لوگوں کی تنبیہ اور یاد دہانی کے لئے یہ نمو[نہ]
**آسمان پر قائم کرے اور نمونہ کے لئے کسوف خسوف دونوں** [...]
اختیار کیا گیا ہے کیونکہ آفتاب کی سلطنت دن پر ہے اور ماہتاب کی سلطنت رات [...]
**اسی طرح یہ امام موعود دونوں سلطنتوں کا مالک کیا گیا** [...]
یعنی دین اسلام جو بطور دن کے ہے اور دُوسرے ادیان جو بطور رات کے ہ[یں]
**اِن سب پر حکمرانی کرنے کے لئے یہ موعود آیا ہے** پس اِ[...]
وقت میں کہ اس کے دن کی سلطنت میں بھی روکیں اور حجاب ہیں اور نیز رات [...]
سلطنت میں بھی روکیں ہیں حکمت الٰہی نے چاہا کہ آسمان پر کسوف خسوف کا اند[...]
نمونہ پیش کرے اور اس نشان میں ظاہر کیا گیا ہے کہ جیسا کہ کسوف خسوف [...]
تھوڑی مدت کے بعد رفع اور دُور ہو جاتا ہے اور یہ دونوں نیر اپنی اپنی سلطنت [...]
قائم ہو جاتے ہیں ایسا ہی اس جگہ بھی ہو گا۔ سُنی اور شیعہ دونوں گروہ اس[...]
**کسوف خسوف کے تیرہ سو برس سے منتظر تھے** مگر جب وہ ظاہر ہ[وا]
تو اُس کی تکذیب کی۔ کیا یہودیت کے کچھ اور بھی معنی ہیں۔ نزول المسیح، روحانی خ[زائن]
جلد 18 صفحہ 405 - 406

# چاند سورج گرہن

(از مکرم صالح محمد اللہ دین صاحب پروفیسر شعبہ
ہیئت عثمانیہ یونیورسٹی حیدر آباد۔ انڈیا)

آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ آخری زمانہ میں آنے والے کے وقت میں سورج اور چاند کو رمضان کے مہینے کی مخصوص تاریخوں میں گرہن لگیں گے۔

چوتھی صدی ہجری میں حضرت علی بن عمر البغدادی الدار قطنی (۹۱۸ء ۳۰۶ھ تا ۹۹۵ء ۳۸۵ھ) بلند پایہ محدث گزرے ہیں۔ وہ اپنی سنن دار قطنی میں حضرت امام باقر محمد بن علی رضی اللہ عنہ (جو حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کے جگر گوشہ تھے) کی روایت سے یہ حدیث درج کرتے ہیں:۔

یعنی (آنحضرت ﷺ نے فرمایا) "ہمارے مہدی کے لئے دو نشان مقرر ہیں اور جب سے کہ آسمان اور زمین پیدا ہوئے ہیں یہ نشان کسی اور مامور کے حق میں ظاہر نہیں ہوئے۔ ان میں سے ایک یہ ہے کہ مہدی موعود کے زمانہ میں چاند کو (اس کی مقررہ راتوں میں سے) اول رات کو گرہن لگے گا اور سورج کو (اس کے مقرر کردہ دنوں میں سے) درمیان (کے دن) میں گرہن لگے گا اور یہ ایسے نشان ہیں کہ جب سے کہ اللہ تعالیٰ نے آسمان اور زمین پیدا کیا کبھی کسی مامور کے لئے ظاہر نہیں ہوئے" (سنن دار قطنی جلد اول ص۱۸۸ مطبوعہ مطبع انصاری دہلی)

سورج اور چاند اپنی حدود مقررہ سے باہر نہیں جاتے۔ قانون نیچر کے ماتحت وہ حرکت کرتے ہیں اور قانون نیچر کے اصول کے مطابق سورج اور چاند کو گرہن لگتے ہیں۔ جب چاند زمین کے گرد گھومتے ہوئے سورج کے آگے اس طرح آجاتا ہے کہ سورج کی روشنی کو زمین پر پڑنے سے روک دیتا ہے تو سورج گرہن ہو جاتا ہے اور جب زمین چاند اور سورج کے درمیان اس طرح آجاتی ہے کہ زمین کا سایہ چاند پر پڑتا ہے تو چاند گرہن ہو جاتا ہے۔ علم ہیئت کی اصطلاح میں چاند گرہن FULL MOON کے وقت ہوتا ہے اور سورج گرہن NEW MOON کے وقت۔ گرہن ہونے کے لئے ضروری ہے کہ سورج چاند اور زمین تینوں ایک لائن میں ہوں یا قریب قریب ایک لائن میں ہوں۔ چاند اور زمین کے ایک دوسرے کے گرد گھومنے کی سطح اور دونوں کے سورج کے گرد گھومنے کی سطح میں کوئی پانچ ڈگری کا فرق ہے۔ اگر یہ فرق نہ ہوتا تو ہر مہینہ گرہن کی شرط پوری ہو جاتی اور سورج گرہن اور چاند گرہن ہر مہینہ ہوتے۔ لیکن اس فرق کی وجہ سے ایک شمسی سال میں زیادہ سے زیادہ سات گرہن ہو سکتے ہیں (جن میں سے چار یا پانچ سورج گرہن ہوتے ہیں اور تین یا دو چاند گرہن ہوتے ہیں) اور کم سے کم دو گرہن ہو سکتے ہیں اور یہ دونوں بھی سورج گرہن ہو سکتے ہیں۔ سورج گرہن کی تعداد چاند گرہن سے زیادہ ہوتی ہے لیکن جب چاند کو گرہن لگتا ہے تو وہ زیادہ وسیع علاقے سے نظر آتا ہے اور سورج گرہن کم علاقے سے نظر آتا ہے۔ لہٰذا کسی معین جگہ سے چاند گرہن زیادہ نظر آتا ہے بہ نسبت سورج گرہن کے۔

چاند کی حرکت کافی پیچیدہ ہے۔ چاند اور زمین کے درمیان فاصلے میں اور رفتار میں حدود کے اندر کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔ کبھی چاند کی رفتار اول مہینہ میں تیز ہوتی ہے اور کبھی مہینہ کے آخری حصہ میں تیز ہوتی ہے۔ سورج کے فاصلے اور رفتار میں بھی حدود کے اندر کمی بیشی ہوتی رہتی ہے لیکن سب کچھ حساب سے ہوتا ہے فاصلہ اور رفتار میں کمی بیشی کا اثر گرہن کی تاریخوں پر پڑتا ہے اور گرہن کی تاریخوں کی بھی حدود مقرر ہیں۔

ہیئت دان مہینہ کی ابتداء NEW MOON سے کرتے ہیں جبکہ سورج اور چاند کے LONGITUDE ایک ہوتے ہیں۔ اس وقت چاند بالکل نظر نہیں آتا۔ لیکن ہجری مہینہ کی ابتداء اس وقت سے ہوتی ہے جب چاند اس قدر بڑا ہو جاتا ہے کہ وہ نظر آسکتا ہے۔ اگر ہجری کیلنڈر کو استعمال کیا جائے تو چاند گرہن قمری مہینہ کی ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخوں میں سے کسی بھی ایک تاریخ کو ہو سکتا ہے اور سورج گرہن ۲۷، ۲۸، ۲۹ تاریخوں میں سے کسی بھی ایک تاریخ کو ہو سکتا ہے۔ خدائی خبر میں یہ بتایا گیا ہے کہ چاند گرہن رمضان کی اول رات میں ہوگا اور سورج گرہن درمیان میں۔ لہٰذا چاند گرہن کے لئے تیرھویں رمضان اور سورج گرہن کے لئے اٹھائیسویں رمضان مقرر ہوئے۔

اول لیلۃ سے مراد چاند کی تیرھویں تاریخ ہے نہ کہ پہلی تاریخ۔ یہ بات اس طرح ثابت ہے کہ حدیث شریف میں قمر کا لفظ استعمال ہوا ہے نہ کہ ہلال کا۔ پہلی، دوسری اور تیسری تاریخ کا چاند عربی زبان میں ہلال کہلاتا ہے۔ چوتھی تاریخ سے آخر

تک وہ قمر کہلاتا ہے۔ (اقرب الموارد جلد دوم)

۱۸۹۴ء رمضان المبارک کی مقرر کردہ تاریخوں میں چاند اور سورج کو گرہن لگے۔ چاند گرہن ۱۳/ رمضان کی ابتدائی رات ۲۱/ مارچ کو ہوا اور سورج گرہن ۲۸/ رمضان بروز جمعہ ۶/ اپریل کو ہوا۔ ۱۸۹۴ء کی جنتری کے علاوہ گرہن کا ذکر اخبار آزاد اور Civil and Military Gazette میں بھی ہوا۔

Professor T.R.Von Oppolzer کی کتاب Canon Of Eclipses میں ۱۲۰۸ قبل مسیح سے لے کر ۲۱۶۱ عیسوی کے گرہنوں کی انگریزی تاریخیں دی گئی ہیں۔ اس کتاب سے بھی مذکورہ بالا تاریخوں کی تصدیق ملتی ہے۔ یہ کتاب عثمانیہ یونیورسٹی حیدر آباد کے شعبہ ہیئت کی لائبریری میں موجود ہے۔ ۱۸۹۴ء کے Nautical Almanac London سے بھی تصدیق حاصل کی جاسکتی ہے۔

گرہنوں کے اقسام ہوتے ہیں۔ بعض گرہن خفیف ہوتے ہیں اور بعض نمایاں ہوتے ہیں۔

Professor J.A.Mitchell نے اپنی کتاب ECLIPSES OF THE SUN (COLUMBIA UNIVERSITY PRESS NEW YORK, 5TH EDITION 1951 P 53 میں سورج گرہن کی چار اقسام کا ذکر کیا ہے:-

(1) PARTIAL (2) ANNULAR (3) ANNULAR TOTAL (4) TOTAL-PARTIAL

گرہن میں سورج کا کچھ حصہ تاریک ہوتا ہے۔ Annular گرہن میں سورج کا درمیانی حصہ تاریک ہوتا ہے۔ لیکن اطراف کا حصہ تاریک نہیں ہوتا۔ TOTAL گرہن میں سورج تمام کا تمام تاریک ہو جاتا ہے۔ ANNULAR-TOTAL جیسا کہ نام سے ظاہر ہے ANNULAR اور TOTAL کے درمیان کی قسم ہے۔ یہ تیسری قسم کا گرہن سب سے زیادہ نایاب ہے۔ Professor Mitchel نے ماضی کے گرہنوں کا جائزہ لینے سے یہ استنباط کیا ہے کہ اوسط صدی میں ۲۳۷ سورج گرہن ہوئے جس میں سے صرف دس اس تیسری قسم کے تھے۔ ۲۸/ رمضان المبارک ۱۳۱۱ھ کا گرہن اس تیسری قسم کا تھا۔ اس لئے وہ عام سورج گرہن سے مختلف تھا۔

یہ بات بھی قابل توجہ ہے کہ چاند کو جب گرہن لگتا ہے تو زمین کے نصف کرہ سے زیادہ حصہ سے دیکھا جاسکتا ہے لیکن سورج گرہن کم علاقہ سے دیکھا جاسکتا ہے۔ کئی دفعہ ایسے مقامات پر سورج گرہن ہوتا ہے جہاں سمندر ہوتا ہے یا آبادی کم ہوتی ہے ۱۸۹۴ء کا سورج گرہن ایشیا کے کئی مقامات سے دیکھا جا سکتا تھا جس میں ہندوستان بھی شامل ہے جہاں حضرت بانی سلسلہ احمدیہ اور آپ کے رفقاء نے اپنی آنکھوں سے اسے دیکھا۔

Professor Oppolzer کی کتاب Canon of Eclipses میں صرف نمایاں سورج گرہنوں کے مقامات کو نقشہ کے ذریعہ دکھایا گیا ہے ۱۸۹۴ء کے رمضان کا سورج گرہن چونکہ نمایاں قسم کا تھا اس لئے اس کے دکھائی دینے والے رستے کو پروفیسر OPPOLZER نے نقشہ کی مدد سے بتایا ہے۔ اس کتاب کے چارٹ نمبر ۱۴۸ میں اس سورج گرہن کے راستہ کی نشان دہی کی گئی ہے۔ ۱۸۹۴ء کے Nautical Almanac London میں بھی اس سورج گرہن کے راستہ کو نقشہ کے ذریعے بتایا گیا ہے۔ دونوں کتابوں میں دیکھا جاسکتا ہے کہ سورج گرہن کا راستہ ہندوستان میں سے گزرتا ہے۔

اگلے سال ۱۸۹۵ء میں بھی رمضان کے مہینہ میں گرہن ہوئے۔ یہ گرہن قادیان سے نظر نہیں آئے زمین کے مغربی کرہ کے بعض علاقوں سے نظر آسکتے تھے۔ چاند گرہن ۱۱/ مارچ ۱۸۹۵ء کو ہوا۔ اور سورج گرہن ۲۶/ مارچ ۱۸۹۵ء کو ہوا۔ ان گرہنوں کے وقت بھی قادیان میں رمضان کی تاریخیں ۱۳ اور ۲۸ تھیں۔ مقام کے بدلنے سے گرہن کی تاریخیں بدل سکتی ہیں۔ اس دفعہ کا سورج گرہن نمایاں قسم کا نہیں تھا۔ لہٰذا Professor Von Oppolzer نے اپنی کتاب میں اس کے دکھائی دینے والے مقامات کو نقشے پر ظاہر نہیں کیا۔

## اس اعتراض کا جواب کہ سورج چاند گرہن رمضان میں کئی دفعہ ہوئے

یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ سورج گرہن، چاند گرہن رمضان کے مہینے میں کئی دفعہ ہوئے ہیں لہٰذا ۱۳۱۱ھ ۱۸۹۴ء کے گرہن کو اہمیت نہیں دی جاسکتی۔ یہ درست ہے کہ وقتاً فوقتاً رمضان کے مہینے میں دونوں گرہن ہوئے ہیں لیکن حدیث شریف میں معین تاریخوں کا ذکر ہے اور مدعی کا موجود ہونا ضروری شرط ہے۔ حدیث شریف کے الفاظ لم تکونا منذ خلق السموات والارض صاف طور پر بتاتے ہیں کہ اس خدائی خبر میں کوئی معمولی بات نہیں بتائی گئی ہے۔

خاکسار نے جو مطالعہ کیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کم و بیش ہر بائیس سال میں ایک سال یا متواتر دو سال ایسے آتے ہیں جبکہ چاند اور سورج کو رمضان کے مہینہ میں دنیا کے کسی نہ کسی حصہ پر گرہن لگتا ہے۔ لیکن کسی معین جگہ سے معین

باقی صفحہ ۱۲ پر کالم ۱

# قادیان سے سورج گرہن کا نظارہ

(از مکرم مولانا محمد اعظم اکسیر صاحب)

## آسمانی نشان کے لئے متلاشی نگاہیں

سرور کائنات فخر موجودات حضرت محمد مصطفی احمد مجتبیٰ ﷺ نے مہدی موعود کو "ہمارے مہدی" کے پیارے خطاب سے نوازتے ہوئے اس کی سچائی پر آسمانی نشان کا ذکر فرمایا کہ رمضان کی معین تاریخوں میں کسوف و خسوف یعنی چاند گرہن اور سورج گرہن لگے گا۔ چودہ صدیوں کے دوران اس نشان آسمانی کو دیکھنے کی تمنا پرورش پاتی رہی۔ آخر ۱۸۹۴ء بمطابق ۱۳۱۱ھ کے ماہ رمضان کی ۱۳/ کو چاند کو گرہن لگا۔ چاند گرہن لگنے کے بعد نظریں آسمان کی طرف اٹھ رہی تھیں۔ اب سورج کو بھی اس پیشگوئی کے مطابق گرہن لگنے گا۔ قادیان کے افق پر اس نشان کی تکمیل دیکھنے کے لئے روحیں مضطرب تھیں۔ مدعی مہدویت حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی اور آپ کے رفقاء مصروف دعا تھے اور ظہور نشان کے منتظر۔ یہ روح پرور فضا اتنی دلکش تھی کہ دور دور سے پروانوں کو کھینچ رہی تھی۔ اس بے مثال جذب وکشش کی ایک ایمان افروز داستان ریاست ٹونک کے وزیر اعظم مرزا عبدالرحیم کی اولاد میں سے دو بھائیوں اور ان کے ایک دوست کی ہے۔

بھائیوں میں سے مرزا ایوب بیگ صاحب چیفس کالج لاہور میں سائنس کے استاد تھے۔ ان کے بھائی مرزا یعقوب بیگ صاحب میڈیکل کالج کے سٹوڈنٹ۔ جبکہ مرزا ایوب بیگ صاحب کے ایک محلہ دار اور ہم جماعت مولوی عبدالعلی صاحب آف کلانور ان کے ساتھی تھے۔

## داستان جذب و مستی

۲۱/ مارچ ۱۸۹۴ء بمطابق ۱۳۔ رمضان المبارک ۱۳۱۱ھ کو چاند گرہن کے بعد اسی رمضان میں سورج گرہن لگنے کے دن قریب آئے تو یہ تینوں فدا کار لاہور سے چل پڑے۔ دل میں عزم صمیم لئے کہ چھ اپریل کو ہونے والے عظیم واقعہ اور صداقت مہدی کے نشان کو قادیان پہنچ کر اپنے آقا کے ساتھ ملاخطہ کریں اور نماز کسوف میں شامل ہوں۔

ایک دن پہلے کی شام لاہور سے روانہ ہو کر یہ دیوانے رات قریباً گیارہ بجے بٹالہ پہنچے۔ اس شب بٹالہ کا موسم آگے سفر کرنے سے روک رہا تھا۔ آندھی چل رہی تھی۔ بادل گرجتے اور بجلی چمکتی تھی۔ ہوا مخالف تھی اور مٹی آنکھوں میں پڑتی تھی۔ قدم اچھی طرح نہیں اٹھتے تھے۔ راستہ صرف بجلی چمکنے سے نظر آتا تھا۔ سب نے ارادہ کر رکھا تھا کہ خواہ کچھ ہو راتوں رات قادیان پہنچنا ہے۔ چنانچہ تینوں دوستوں نے راستہ میں کھڑے ہو کر تضرع سے دعا کی کہ:۔

اے اللہ! جو زمین و آسمان کا قادر مطلق خدا ہے! ہم تیرے عاجز بندے ہیں' تیرے مہدی کی زیارت کے لئے جاتے ہیں اور ہم پیدل سفر کر رہے ہیں' سردی ہے۔ تو ہی ہم پر رحم فرما' ہمارے لئے راستہ آسان کر دے اور اس باد مخالف کو دور کر!!

ابھی آخری لفظ دعا کا منہ میں ہی تھا کہ ہوا نے رخ بدلا اور بجائے سامنے کے پشت کی طرف سے چلنے لگی اور مد سفر بن گئی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ہوا میں اڑے جا رہے ہیں۔ تھوڑی ہی دیر میں نہر پر پہنچ گئے۔

اس جگہ کچھ بوندا باندی شروع ہو گئی۔ نہر کے پاس ایک کوٹھا تھا' اس میں داخل ہو گئے۔ ان دنوں ضلع گورداسپور کی اکثر سڑکوں پر ڈکیتی کی وارداتیں ہوتی تھیں۔ دیا سلائی جلا کر دیکھا تو کوٹھا خالی تھا اور اس میں دو اپلے اور ایک موٹی اینٹ پڑی تھی۔ ہر ایک نے ایک ایک سرہانے رکھی اور زمین پر سو گئے۔ کچھ دیر بعد آنکھ کھلی۔ دیکھا تو ستارے نکلے ہوئے خوب چمکتے رہے تھے۔ آسمان صاف اور بادل اور آندھی کا نام و نشان نہ تھا۔ چنانچہ پھر چل پڑے اور سحری حضرت مہدی موعود کے دسترخوان پر کھائی۔

## نماز کسوف اور نظارہ سورج گرہن

سنت نبوی ﷺ کے مطابق نماز کسوف کا اہتمام ہوا۔ حضرت مہدی معہود کے ارشاد پر یہ اہتمام بیت مبارک کی چھت پر کیا گیا۔ کئی دوستوں نے شیشے پر سیاہی لگائی ہوئی تھی جس میں سے وہ گرہن دیکھنے میں مشغول تھے۔ ابھی خفیف سی سیاہی شیشے پر شروع ہوئی تھی کہ حضرت مہدی موعود کو کسی نے بتایا کہ سورج گرہن لگ گیا ہے۔

آپ نے اس شیشہ میں سے دیکھا تو نہایت خفیف سی سیاہی معلوم ہوئی۔ حضور نے اظہار افسوس کرتے ہوئے فرمایا کہ اس گرہن کو ہم نے تو دیکھ لیا مگر یہ ایسا خفیف ہے کہ عوام کی نظر سے اوجھل رہ جائے گا۔ اور اس طرح ایک عظیم الشان پیشگوئی کا نشان مشتبہ ہو جائے گا! حضور نے کئی مرتبہ اس تاسف کا اظہار کیا!!

باقی صفحہ ۱۲ پر کالم ۲

بقیہ صـ۱۰ سے

رمضان کی تاریخوں میں دونوں گرہنوں کا نظر آنا اس واقعہ کو نایاب بنا دیتا ہے۔ ۱۸۹۴ء کے گرہن کا دوسرے گرہنوں سے موازنہ کرنا بہت ایمان افروز ہے۔

خاکسار نے اپنے دوست Dr.Goswami Mohan Ballagh کے ساتھ جو عثمانیہ یونیورسٹی میں ریڈر ہیں ۱۸۰۰ء تا ۲۰۰۰ء میں رمضان میں ہونے والے گرہنوں کا مطالعہ کیا ہے۔ ہمارا حاصل مطالعہ یہ رہا کہ ان دو صدیوں میں سترہ دفعہ سورج گرہن اور چاند گرہن دونوں رمضان کے مہینہ میں ہوئے لیکن صرف ۱۸۹۴ء ہی ایسا سال تھا جس میں سورج گرہن چاند گرہن قادیان پر مقرر کردہ تاریخوں میں ہوئے۔

کلکتہ میں حکومت ہندوستان کا ادارہ ہے:-

METEOROLOGICAL DEPARTMENT POSITIONAL ASTRONOMY CENTRE

میری درخواست پر وہاں کے سائنسدانوں نے بھی تحقیق کی۔ انہوں نے دس دفعہ کے گرہنوں کا مطالعہ کیا۔ انہوں نے بھی صرف ۱۸۹۴ء کے سال کو ایسا پایا جس میں سورج گرہن اور چاند گرہن دونوں قادیان سے مقرر کردہ تاریخوں میں نظر آسکتے تھے۔ ان کی تحقیق کی تفصیل جولائی ۱۹۸۷ء کے رسالہ REVIEW OF RELIGIONS میں شائع ہوئی ہے۔

الغرض دونوں گرہنوں کا مقرر کردہ تاریخوں میں قادیان سے نظر آنا کوئی معمولی بات نہیں ہے۔ کئی رمضان میں ہونے والے کسوف خسوف میں سے ایک کسوف خسوف اس صفت کا ہوا ہے۔

(بشکریہ روزنامہ الفضل ربوہ - ۲۰ دسمبر 1993)

بقیہ صـ۱۱ سے

اللہ اللہ! خدا کے پیاروں کو کس قدر دوسروں کے ایمان کی فکر ہوتی ہے۔ ایک طرف آسمانی نشان کی تصدیق فرمار ہے ہیں دوسری طرف اس کے خفیف ہونے کے باعث لوگوں کے ایمان کی فکر!! اسی کیفیت قلبی کے سبب آپ دعائیں کیا کرتے۔

وہ لگادے آگ میرے دل میں ملت کے لئے
شعلے پہنچیں جس کے ہردم آسماں تک بے شمار

ایک طرف مہدی موعود کی توجہ نشان کو خفیف دیکھ کر دعا کی طرف مبذول ہو رہی تھی، دوسری طرف آسمانی آقا کی نظر اپنے پیارے کے دل پر تھی۔ اچانک وہ خفیف سا نشان بڑھنا شروع ہو گیا۔ حتیٰ کہ آفتاب کا زیادہ حصہ تاریک ہو گیا۔ اس پر حضور نے فرمایا:-

ہم نے آج خواب میں پیاز دیکھا تھا۔ اس کی تعبیر غم ہوتی ہے۔ سو شروع میں سیاہی کے خفیف رہنے سے ظہور میں آیا۔

یہ واقعہ رفقاء مہدی موعود کے احوال پر مشتمل محترم ملک صلاح الدین صاحب ایم۔ اے۔ کے سلسلہ کتب کی پہلی جلد کے صفحہ نمبر ۸۰، ۸۱ سے ماخوذ ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ چاند سورج گرہن کے آسمانی نشان کے لئے اللہ والوں کے سینے کس قدر متجسس تھے۔ ان کی نگاہیں کتنی پیاسی اور روحیں متلاشی۔ خدائے قادر کے نشانوں کے ایسے قدر دان ہی وہ خوش نصیب ہوتے ہیں کہ ہر طرح کے خوف وخطرے آزاد ان کے من آسمانی آواز سنتے ہیں۔ "امن است در مکان محبت سرائے ما"

(بشکریہ روزنامہ الفضل ربوہ 18 جنوری 1994)



Baitu Dua Built in 1903

بَیتُ الدُّعاء
جس کی تعمیر ۱۹۰۳ء میں ہوئی

لہ
اور گوہر آئے کو تھا وہ لوٹ آ گیا
ہر راز غم کو عشق وہ عظمت بنا گیا



Aerial View of Mohallah Ahmadiyya Qadian.

قادیان
محلہ احمدیہ کا ایک فضائی منظر

# احباب جماعت پاکستان پر ہونے والے مظالم

## رانا ریاض احمد کی شہادت کی تفصیلات

★-۲ر فروری ۹۴ء تین بجے شام دس مسلح افراد نے مکرم رانا عبدالستار صاحب کے گھر پر دستک دی۔ رانا صاحب باہر آئے تو انہوں نے انہیں زبردستی اغوا کرنے کی کوشش کی۔ ان کے بیٹے ریاض احمد نے چھڑانے کیلئے مزاحمت کی تو حملہ آوروں میں سے ایک نے فائر کر دیا۔ گولی رانا ریاض احمد کے سر پر لگی اور وہ بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ حملہ آور ان کے والد رانا عبدالستار صاحب کو اغوا کر کے نا معلوم جگہ پر لے گئے۔ جہاں انہوں نے انکی آنکھوں پر پٹی باندھ دی اور انہیں اینٹوں اور ہتھیاروں سے مارنا شروع کر دیا اور اس وقت تک مارتے رہے جب تک وہ بے ہوش نہیں ہوگئے۔ جب انہیں ہوش آیا تو انہوں نے دیکھا کہ وہ ایک زیر تعمیر مکان میں ہیں۔ کسی طرح باہر آئے اور پولیس کو اطلاع دی۔ پولیس انہیں ہسپتال لے گئی ایکسرے کیا تو معلوم ہوا کہ بازو اور ٹانگ کی ہڈیاں ٹوٹ گئی ہیں۔

رانا ریاض احمد تین دن موت وحیات کی کشمکش کے بعد ۵ فروری کو رحلت فرماگئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ انکی عمر ۴۰ سال تھی۔ انہوں نے خدام الاحمدیہ میں مختلف عہدوں پر کام کیا۔ اپنے پیچھے اہلیہ، پانچ بچیاں اور تین بیٹے چھوڑے ہیں۔

رانا عبدالستار پُرجوش داعی الی اللہ ہیں۔ رانا ریاض احمد بھی داعی الی اللہ تھے۔ دوستوں کو اکثر ربوہ لے کر جاتے۔ ایک دوست نے ان کے ذریعہ بیعت بھی کی۔

مورخہ ۶ار فروری کو مکرم چوہدری حمید نصر اللہ صاحب نے انکی نماز جنازہ پڑھائی جس میں ہزاروں لوگ شامل ہوئے۔

## چراغاں

★- کسوف وخسوف کی پیشگوئی کی خوشی کے اظہار میں ۲۳ر فروری ۹۴ء کو ربوہ میں چراغاں کیا گیا۔ اس پر اسسٹنٹ کمشنر چنیوٹ کے حکم پر ریذیڈنٹ مجسٹریٹ ربوہ نے حکم دیا کہ ربوہ میں دفعہ ۱۴۴ کا نفاذ ہو چکا ہے اس لئے چراغاں بند کر دیا جائے۔ چنانچہ اس حکم کی تعمیل میں بازاروں میں چراغاں بند کر دیا گیا۔

رات اسسٹنٹ کمشنر چنیوٹ ربوہ میں راؤنڈ لگاتے رہے۔ انہوں نے بچوں کو نعرہ بازی کرنے اور پٹاخے چلانے پر گرفتار کرنے کا حکم دیا چنانچہ ۲۳ر فروری کو رات پولیس نے محلہ جات سے ۱۴ خدام کو گرفتار کر لیا۔ اسی رات صدر عمومی کی جیپ اور خدام الاحمدیہ کی کار کو بھی اپنی تحویل میں لے لیا۔ گرفتار شدگان کو نقص امن کے تحت کارروائی کرکے رہا کر دیا گیا اسطرح خدام ۲۴ گھنٹے حراست میں رہنے کے بعد رہا ہوئے۔

۲۴ر فروری ۱۹۹۴ء کی صبح کو نماز فجر کے بعد پولیس نے مزید ۱۴ خدام کو حراست میں لے لیا اس طرح کل ۲۸ خدام کو گرفتار کیا گیا۔ مولویوں نے ربوہ میں جلوس نکالا اور اشتعال انگیز نعرے لگائے۔

اس پیشگوئی کے سلسلہ میں ۲۳ر فروری کو پتوکی جماعت میں بعد نماز عشاء جلسہ ہو رہا تھا اور بینرز وغیرہ بھی لگائے گئے تھے جس پر مخالفین نے تھانہ میں رپورٹ کی اور جماعت کے خلاف پرچہ درج کر کے چار افراد مکرم بشیر الحق صاحب صدر جماعت، مکرم لبشارت سمیع صاحب، مکرم مرزا لطیف صاحب اور مکرم طاہر بیگ صاحب کو دفعہ 295/A کے تحت گرفتار کر لیا گیا۔

## سپورٹس ریلی

* - ریذیڈنٹ مجسٹریٹ ربوہ نے مورخہ ۱۰ فروری ۹۴ء کو ایک تحریری حکم نامہ کے ذریعہ خدام الاحمدیہ کے زیر انتظام ہونے والی سپورٹس ریلی جو ۹ رفروری تا ۱۱ فروری منعقد ہو رہی تھی بند کروادیا ہے ۔ حکم نامے میں لکھا ہے کہ ان کھیلوں سے نقص امن کا شدید خطرہ لاحق ہوگیا ہے ۔

ریذیڈنٹ مجسٹریٹ نے یہ بھی بتایا ہے کہ ان کو یہ حکم ڈپٹی کمشنر صاحب نے فون پر دیا ہے ۔

## ضمانتیں مسترد ہوگئیں

* - مورخہ 7 رفروری کو جب ایڈیٹر الفضل پبلشر پرنٹر اور ایڈیٹر انصار اللہ ، پبلشر ، پرنٹر اپنی ضمانتوں کی توثیق کے لئے ایڈیشنل ڈسٹرکٹ اینڈ سیشن جج چنیوٹ سید اختر نقی نقوی کی عدالت میں پیش ہوئے تو جج صاحب نے ضمانتوں کو مسترد کرتے ہوئے مولانا نسیم سیفی صاحب ، آغا سیف اللہ صاحب ، قاضی منیر احمد صاحب مرزا محمد دین ناز صاحب اور چوہدری محمد ابراہیم صاحب کو گرفتار کرلیا ۔ نہ صرف یہ کہ جج صاحب نے دو دفعات 298/B اور 295/C کا اضافہ کردیا ۔ (جبکہ پولیس نے یہ مقدمات 298/C کے تحت درج کئے تھے ۔) یاد رہے کہ دفعہ 295/C کی سزا سزائے موت ہے ۔

## عید مبارک

## موصیان کیلئے ضروری اطلاع

* - جن موصیان کی ایسی جائیداد ہے جس پر انکو اس سے آمد بھی ہوتی ہے ان کو یہ رعایت تھی کہ قاعدہ نمبر 52 کے تحت اگر وہ بعد تشخیص اس جائیداد کا سو فیصد حصہ جائیداد ادا کر چکے ہوں تو پھر اسکی آمد پر چندہ واجب نہیں رہتا تھا ۔ البتہ حصول ثواب کیلئے جاری رکھے تو بہتر ہے گا ۔ یہ قاعدہ قابل اصلاح تھا چنانچہ سیدنا حضرت امیر المومنین خلیفۃ المسیح الرابع ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے قواعد وصیت کے اس قاعدہ نمبر 52 میں ترمیم منظور کرتے ہوئے اس کے الفاظ اب حسب ذیل منظور فرمائے ہیں ۔

" جس جائیداد کا حصہ جائیداد سو فیصدی ادا کر دیا گیا ہو اس پر حصہ آمد بشرح چندہ عام کی ادائیگی لازمی رہیگی "۔

براہ کرم اپنی جماعت کے تمام موصیان تک اس ترمیم شدہ قاعدہ کو پہنچایا جائے ۔

جو موصیان جائیداد پر سو فیصدی حصہ جائیداد کی ادائیگی کر چکے ہوئے ہیں ان کو تاکید کریں کہ اگر اس جائیداد سے ان کو آمد ہوتی ہے تو اسکی آمد پر چندہ حصہ آمد بشرح چندہ عام (1/16) ادا کیا کریں ۔ اسکی اطلاع ہر موصی کو کی جائے چہ جائیکہ اسکی جائیداد سے آمد ہے یا نہیں تاکہ قاعدہ میں ترمیم کی اطلاع ہو ۔

والسلام

خاکسار

چوہدری مبارک مصلح الدین

وکیل المال ثانی - ربوہ

سرکلر نمبر 3W

شعبہ وصایا

۲ رجنوری ۹۴ء